# یوم القدس

❁ قبلۂ اول بیت المقدس کی اسیری مسلمانوں کے سامنے تلخ حقائق میں سے ایک ہے۔

❁ ایک دینی ذمہ داری کے عنوان سے فلسطینی عوام کی حمایت کرنا دنیا کے تمام مسلمانوں پر واجب ہے۔

❁ فلسطینی عوام کی عظیم انقلابی تحریک جاری رہے گی۔

❁ آج کا فلسطین ایک غریب اور مظلوم عوام کا میدان شجاعت ہے۔

❁ روز قدس کا احترام کریں اور اسے سال کا اہم ترین دن سمجھیں۔

❁ عالمی یوم القدس کے جلوسوں میں مسلمانوں کی زیادہ سے زیادہ شرکت فلسطینی مجاہدین کو قوت و حوصلہ بخشے گی۔

❁ امام خمینیؒ کے عقیدت مند ہمیشہ فلسطینیوں کے حامی اور ان کے دشمنوں کے دشمن ہوتے ہیں۔

❁ ہماری با ایمان وشہادت طلب قوم اسرائیل کے ظلم وستم کو برداشت نہیں کرے گی۔

❁ یوم القدس فلسطینی قوم کے مقدس اور اسلامی اہداف وارمان کا دن ہے۔

❁ اگر امریکہ اسرائیل کا پشت پناہ نہ ہوتا تو اسرائیل لمحوں میں نابود ہو جاتا۔

❁ دنیا میں اسرائیل سے زیادہ پست اور اس سے زیادہ غیر انسانی نظام کوئی نہیں۔

❁ فلسطین کا مسئلہ کسی مظلوم اور اپنے ہی وطن میں جلا وطن ہونے والی قوم کا مسئلہ ہے۔

❁ یوم القدس کو آزادی بیت المقدس کیلئے آمادگی کا دن ہونا چاہئے۔

❁ روز قدس کو تمام مسلمان غنیمت سمجھیں اور مسئلہ فلسطین کو زندہ رکھیں۔

❁ صہیونیوں اور صہیونی طاقتوں سے جہاد واجب ہے۔

❁ آج فلسطین کی نئی نسل خدا پر بھروسہ اور اسلام پر ایمان کے ساتھ لڑ رہی ہے۔

❁ فلسطینی جوانوں کی مقاومت بہت مخلص اور پر امید ہے۔

❁ آزادی فلسطین کے سلسلے میں فلسطینیوں کی مدد کرنا ہر مسلمان پر فرض ہے۔

❁ ہر حکومت اور ہر قوم پر واجب ہے کہ وہ صدق دل کے ساتھ مسئلہ فلسطین کو اپنے اہم و بنیادی مسائل کا حصہ سمجھے۔

❁ امت اسلامی پر واجب ہے کہ وہ ملت فلسطین کی صبح آزادی تک ایک لمحے کیلئے بھی کوشش وجد وجہد سے دست بردار نہ ہو۔

❁ روز قدس در اصل حق و باطل کی جدائی کا دن ہے۔

❁ میں امت سے یوم القدس کو بھر پور طریقے سے منانے کی گزارش کرتا ہوں۔

❁ یوم القدس عالم اسلام کیلئے نہایت اہم اور قیمتی ثابت ہوگا۔

❁ ملت مسلمان یوم القدس کی ریلی میں شرکت کر کے اس کو زندہ رکھے گی۔

❁ یوم القدس عالم اسلام کا ایک انتہائی اہم دن ہے۔

❁ مسئلہ فلسطین عالم اسلام کا سب سے اہم بین الاقوامی مسئلہ ہے۔

❁ اسرائیل کے سرطانی پھوڑے کا علاج صرف یہی مقاصد اور جنگ ہے۔

(ماخوذ از ''القدس'' نئی دہلی)